مسئلہ وحدۃ الوجود پر علمی وتحقیقی بحث اوراس پر کیے گئے اعتراضات کا علمی محاسبہ، نیز غیر مقلدین کے گھر
سے وحدۃ الوجود اور امام ابن عربی رحمہ اللہ کو خراجِ تحسین پیش کرنے کے بیسیوں حوالہ جات کا انسائیکلو پیڈیا

# نُصرَۃ المَعبُود

## فی مسئلة وحدة الوجود


ازافادات

مناظر اسلام، فخر دیوبند، فاتح فرقِ باطلہ

حضرت مفتی محمد ندیم المحمودی ادام اللہ ظلہ علینا

ترتیب، تدوین وتنقیح

محقق العصر
حضرت مولانا عبدالرحمٰن عابد حفظہ اللہ ورعاہ



ناشر

نوجوانانِ احناف طلباءِ دیوبند (کثر اللہ سوادھم) پشاور پاکستان

0333-3300274

مسئلہ وحدۃ الوجود پر علمی وتحقیقی بحث اور اس پر وارد شدہ اعتراضات کا علمی محاسبہ، نیز غیر مقلدین کے گھر سے وحدۃ الوجود اور ابن عربی رحمہ اللہ کو خراجِ تحسین پیش کرنے کے بیسیوں حوالہ جات کا انسائیکلو پیڈیا

المعروف به

# نصرة المعبود فی مسئلة وحدة الوجود

از افادات

مناظرِ اسلام، فخرِ دیوبند، فاتح فرقِ باطله

حضرت مفتی محمد ندیم المحمودی ادام اللہ ظلہ علینا

ترتیب، تدوین وتنقیح

حضرت مولانا عبد الرحمٰن عابد حفظہ اللہ ورعاہ

اردو ترجمہ

حافظ شہزاد گل حفظہ اللہ تعالیٰ

ناشر

نوجوانانِ احناف طلباءِ دیوبند (کثر اللہ سوادھم) پشاور

پاکستان 0333-3300274

نام کتاب : نصرة المعبود فی مسئلة وحدة الوجود

ازافادات : مناظرِ اسلام، وکیل احناف، فاتح فرق باطلہ

حضرت مفتی محمد ندیم المحمودی ادام اللہ ظلہ علینا

ترتیب وتنقیح : حضرت مولانا عبدالرحمٰن عابد حفظہ اللہ ورعاہ

اردو ترجمہ وکتابت : حافظ شہزادگل حفظہ اللہ تعالیٰ پخہ غلام پشاور

صفحات : 240

قیمت :

سنہ اشاعت : ذوالقعدہ ۱۴۴۴ھ/ جون ۲۰۲۳ء

ملنے کا پتہ

نوجوانانِ احناف طلباءِ دیوبند (کثر اللہ سوادھم) پشاور

پاکستان 0333-3300274

زاہد کتب خانہ (مکتبہ ختم نبوت) محلہ جنگی قصہ خوانی بازار پشاور

موبائل : 0315-1964165

# فہرست

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |

## ایک ایسی کتاب

جس میں غیر مقلدین کے ساتھ نماز جنازہ کے موضوع پر جتنے اختلافی امور ہیں اُن پر بہترین علمی بحث وتعاقب...... مثلاً نماز جنازہ میں نیت کرنا، نماز جنازہ جہراً کرنا چاہئے یا سرّاً؟ نماز جنازہ میں قرأت کرنا چاہئے یا نہیں؟ غائبانہ نماز جنازہ جائز ہے یا نہیں؟ نماز جنازہ مسجد میں ادا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ نماز جنازہ میں سلام یک طرفہ ہے یا دوطرفہ......؟

اس کے علاوہ اور بھی بہت سے قیمتی مقالات پر مشتمل کتاب ہے

جس کا نام ہے

### "التحقیقات النافعہ فی مسائل الجنازہ"

لیکن وسائل کی قلت کی وجہ سے کتاب طباعت کے مراحل سے گزرنے کی منتظر ہے

اہل خیر حضرات سے تعاون اور تمام حضرات سے دعاؤں کی اپیل ہے۔

عبدالرحمٰن عابد عفی عنہ

# ﴿تقریظ﴾

## استاذ العلماء والمناظرین، وکیل احناف، ترجمانِ علماء دیوبند، مفکر ومحسن احناف حضرت مولانا مفتی محمد ندیم محمودی صاحب

### حفظہ اللہ تعالیٰ عن کل المکروہ وطول اللہ عمرہ

الحمد للہ و کفیٰ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ، اما بعد!

زیرنظر کتاب ''نصرۃ المعبود فی مسئلۃ وحدۃ الوجود '' محقق العصر، مناظر اہل السنۃ حضرت مولانا عبدالرحمن عابد صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ کی تازہ علمی کاوش ہے۔

وحدۃ الوجود کے حوالے سے غیر مقلدین غلط بیانی کر کے عوام الناس کو صوفیاء کے پاکباز طبقہ سے متنفر اور بدظن کرنے کی کوشش کرتے ہیں، اس لئے ضرورت تھی کہ اس حوالہ سے اہل حق صوفیاء کرام کے حوالوں سے وحدۃ الوجود کے موضوع پر ان کے مؤقف کی صحیح وضاحت علماء کرام، طلباء عظام اور عام اردو خواں حضرات کے سامنے پیش کی جائے۔

موصوف نے اس ضرورت کو پورا کرتے ہوئے زیر نظر رسالہ میں اہل حق صوفیاء کرام کے مسلک کی بہترین انداز میں وضاحت کی ہے، میرے درس کا حصہ ملا کر موصوف نے اس موضوع پر مزید اضافی کام کیا ہے۔ بہترین وضاحت، بہترین تحقیق اور بہترین حوالہ جات سے مزین یہ کتاب ان شاء اللہ اہل حق کے لئے دلی سکون کا ذریعہ بنے گی۔

دعا ہے کہ اللہ جل جلالہ اس کتاب کو قبولیت خاصہ وعامہ سے نوازیں آمین بجاہ النبی الامی الکریم۔

کتبہ العبد الفقیر محمد ندیم المحمودی

خاکپائے علماء دیوبند

۲۲ شوال المکرم ۱۴۴۴ھ بمطابق ۱۳ مئی ۲۰۲۳ء بروز ہفتہ

## ﴿تقریظ﴾

### الشیخ المحقق والمدقق، جامع المعقول والمنقول

### حضرت مولانا الیاس علی شاہ صاحب دامت برکاتہم وفیوضہم

**الحمد للّٰہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علیٰ من لا نبی بعدہ، اما بعد!**

توحید شریعت اسلام کی بنیادی تعلیم ہے جس کا ایک درجہ یہ ہے کہ صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کو معبود برحق تسلیم کیا جائے یعنی **لا معبود الا اللّٰہ** کا اعتقاد رکھا جائے اور یہ اتنا ضروری ہے کہ اس سے روگردانی کرنا شرک اکبر ہے جس کی معافی نہیں مل سکتی اور اس کی سزا دائمی طور پر جہنم میں جانا ہے۔

ارشاد خداوندی ہے:

**اِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ بِہٖ وَیَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِکَ لِمَنْ یَّشَآءُ**

ترجمہ: ''اللہ اس بات کو معاف نہیں کرتا کہ اس کا شریک قرار دیا جائے اور اس کے علاوہ جس کو چاہے بخشتا ہے''

توحید کا ایک درجہ یہ ہے کہ ہر قول وفعل میں اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کو مدنظر رکھا جائے، بجائے مخلوق کے اللہ تعالیٰ پر نظر رکھی جائے یعنی **لا مقصود الا اللّٰہ** پر عمل پیرا ہوا جائے، توحید کے اس درجہ کو ترک کرنا شریعت میں ریا اور شرک اصغر ہے۔ توحید کا ایک معنی محققین صوفیاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ کے ہاں پایا جاتا ہے جو دراصل سالک کی ایک حالت ہے جسے وحدۃ الوجود اور وحدۃ الشہود سے تعبیر کیا جاتا ہے، علمی حد تک اس کی صحیح تفسیر بھی کی گئی ہے اور ایک غلط تصور بھی پھیلایا گیا۔

وحدۃ الوجود کو اس معنی میں قبول کرنا کہ مخلوق کا سرے سے کوئی وجود خارجی نہیں یا خالق ومخلوق میں حلول واتحاد ہے، شریعت میں اس کی کوئی گنجائش نہیں لیکن محققین علماء نے اس کی صحیح

تفسیر بھی بیان کی ہے کہ کامل اور مستقل وجود اللہ تعالیٰ کا ہے اور اللہ تعالیٰ کے مقابلے میں مخلوق کا وجود غیر کامل اور غیر مستقل ہے۔ اس اجمال کی توضیح یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ واجب الوجود ہے، اس کا وجود بھی خارجی ہے، زید اور عمرو جو ممکن الوجود ہیں کا وجود بھی خارجی ہے، پہلے زید اور عمرو کا تقابل کر کے غور کیا جائے تو زید، عمرو آپس میں ایک دوسرے کی نسبت سے خارج میں مستقل وجود رکھتے ہیں یعنی ایسا نہیں کہ زید اپنے وجود خارجی میں عمرو کے ذہنی توجہ کا محتاج ہو یا عمرو اپنے وجود خارجی میں زید کے ذہنی توجہ وتصرف کا مرہون منت ہو بلکہ دونوں اس اعتبار سے مستقل وجود رکھتے ہیں۔

اگر ہم ان دو ممکنات زید وعمرو کے وجود کا مقابلہ واجب الوجود (اللہ تعالیٰ) سے کریں تو صرف یہ نہیں کہ ان کا وجود کمالاتِ وجودیہ میں ناقص ہے بلکہ دونوں کا وجود واجب الوجود (اللہ تعالیٰ) کی توجہ (قدرت، ارادہ اور ایجاد) کا مرہونِ منت ہے، اگر اللہ تعالیٰ توجہ ہٹائے تو ان کا وجود قائم نہیں رہ سکتا بلکہ معدوم ہو جائے گا۔ اس اعتبار سے ممکنات کا وجود غیر مستقل اور کالمعدوم ہے جبکہ اللہ تعالیٰ کا وجود کمالاتِ وجودیہ میں نہ صرف کامل بلکہ کسی کی توجہ (قدرت، ارادہ اور ایجاد) کا نتیجہ بھی نہیں، پس خالق کے مقابلہ میں مخلوق معدوم تو نہیں مگر کالمعدوم ہے جسے مجازاً، مبالغۃً اور ادعاءً وحدۃ الوجود اور حقیقۃً وحدۃ الشہود کہا جاتا ہے۔
جہاں تک سالک کے احوال کا تعلق ہے تو سالک کا کشف اور وجدان جب تجلیاتِ الٰہی سے متعلق ہو جائے تو اسے کبھی مخلوق کے وجود کا اِدراک نہیں ہوتا اور کبھی اللہ تعالیٰ کی ایجاد کی آگاہی پاتے ہوئے مخلوق کے ناقص غیر مستقل وجود کا اِدراک ہو جاتا ہے، اول حال وحدۃ الوجود ہے اور دوسرا حال وحدۃ الشہود کا ہے۔

غیر مقلدین کا غالی گروہ علماءِ حق خصوصاً علمائے دیوبند کے خلاف محاذ آرائی کرتے ہوئے لوگوں میں منافرت پھیلانے کی کوشش کرتا ہے، ایک دھوکا یہ دیتا ہے کہ علمائے حق حلول واتحاد کے قائل ہیں اور دوسرا یہ کہ وحدۃ الوجود کے غیر مقلدین میں سے کوئی قائل نہیں۔ دلائل کے

بادشاہ مفتی ندیم محمودی صاحب کے شاگردِ خاص مولانا عبدالرحمن عابد صاحب نے اکابرین دیوبند کی عبارات پیش کر کے ثابت کیا ہے کہ یہ حضرات حلول واتحاد کے ہرگز قائل نہیں اور غیر مقلدین کے اکابرین کی عبارات پیش کر کے ثابت کیا ہے کہ وحدۃ الوجود کے قائلین میں یہ حضرات بھی شامل ہیں۔

سنجیدہ حضرات کے لئے موصوف کی یہ تحریر کافی وشافی ہے، باقی غالی اور فسادی لوگوں کا علاج عادۃً تحریر سے نہیں بلکہ حکومت اسلامیہ کی تعزیر سے ممکن ہے۔

اللہ تعالیٰ موصوف کی خدمت کو قبول فرمائیں اور اپنی شان کے موافق اجرِ عظیم عطا فرمائیں۔آمین

(مولانا) الیاس علی شاہ (صاحب دامت برکاتہم وفیوضہم)
مدرسہ نجم العلوم نواں کلے رستم (مرادن)

## ﴿تقریظ﴾

### محقق اہل السنۃ، سرمایۂ اہل السنۃ، قاطع شرک وبدعت، مصنف کتب کثیرہ حضرت علامہ ساجد خان نقشبندی صاحب عمت فیوضہم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم. نحمده ونصلی علی رسوله الکریم، اما بعد!

پیش نظر کتاب ''نصرة المعبود فی مسئلة وحدة الوجود'' ہمارے بہت ہی پیارے دوست محقق عالم دین جو اپنے فن وموضوع پر ایک وسیع مطالعہ رکھتے ہیں جناب مولانا عبد الرحمٰن عابد صاحب مدظلہ العالی کی نئی قلمی کاوش ہے جو تصوف کے ایک پیچیدہ ذوقی مسئلہ ''وحدۃ الوجود'' کے متعلق ہے، اس کی توضیح اور منکرین کی طرف سے اس پر لایعنی شبہات کے ازالہ کے متعلق ہے۔

وحدۃ الوجود صوفیاء کے ہاں ایک ذوقی وکشفی مسئلہ ہے جسے موجودہ دور کے منکرین تصوف غیر مقلدین نے عقیدہ بنا کر اس کی من مانی تشریح کر کے عوام کے ذہنوں کو نہ صرف مشوش کر کے تصوف سے انہیں بیزار کر رہے ہیں بلکہ اس باب میں علمائے دیوبند کو بھی بدنام کرنے کی مذموم کوشش کر رہے ہیں اور بعض متشددین تو تکفیر کے فتوے لگانے سے بھی حیا نہیں کرتے۔

غیر مقلد عالم مولانا عطاء اللہ ڈیروی صاحب لکھتے ہیں:

''وحدۃ الوجود کی آسان مثال اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس وقت مخلوق کی ذات میں رب کی ذات مخفی اور پوشیدہ ہے، اس مخلوق کے باہر رب تعالیٰ کی ذات کا کوئی وجود نہیں ہے، یہ مخلوق ظاہر میں مخلوق ہے اور باطن میں خالق اور رب ہے'' (عقیدہ صوفیت ص: ۹۳)

العیاذ باللہ! ملاحظہ فرمائیں کس قدر غلط اور باطل بلکہ شرکیہ تشریح کی ہے، ایک عام مسلمان بھی ایسا کفریہ عقیدہ رکھنے کا نہیں سوچ سکتا چہ جائیکہ اللہ کی ذات وصفات کی معرفت رکھنے والے صوفیائے حق! حیرت اس پر ہے کہ ایک طرف تو فرقہ غیر مقلد عقیدہ وحدۃ الوجود کو صوفیاء خصوصاً علمائے دیوبند کی گمراہی کی ایک بڑی وجہ قرار دیتا ہے لیکن دوسری طرف خود ان کے بھی اکابر اس

نظریہ کے حامل نظر آتے ہیں۔ بطور نمونہ چند حوالہ جات ملاحظہ ہوں:

پروفیسر عبداللہ بہاولپوری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: ''ہمارا اہل حدیثوں کا سلسلہ میاں نذیر حسین صاحب اور پھر دوسرے ان کے شاگرد وغیرہ ہیں، سب تصوف کے قائل ہیں، کوئی وحدۃ الوجود کا شکار ہے، کوئی وحدۃ الشہود کا شکار ہے'' (خطبات بہاولپوری ص:۲۸۶)

یاد رہے کہ میاں نذیر حسین صاحب مرحوم کو غیر مقلدین شیخ الکل فی الکل مانتے ہیں۔

ایک اور بزرگ نوب صدیق حسن خان مرحوم کہتے ہیں: ''مذہب وحدۃ الوجود اور مذہب وحدۃ الشہود دونوں پر اگر نظر ڈالی جائے تو جس طرح ایک جانب بہت سے دلائل ہیں اسی طرح دوسری طرف بھی بہت سی دلیلیں ہیں، ہم پر اعتقاداً لازم ہے کہ ہم کسی جانب بھی ضلالت اور گمراہی کا خیال دل میں نہ لائیں کیونکہ اس میں بہت سے علماء کرام اور مشائخ عظام کی تضلیل وتکفیر لازم آتی ہے۔'' (ماثر صدیقی حصہ چہارم ص:۳۹)

یہ بات آپ کے ذہن نشین ہونا چاہئے کہ نواب صاحب مرحوم کو غیر مقلدین کے حلقہ میں ''مجدد'' مانا جاتا ہے۔ (مقدمہ الحطہ ص:۱۰)

آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ ''مجدد'' صاحب نے ''وحدۃ الوجود'' کو دلائل سے ثابت شدہ قرار دیتے ہوئے اسے گمراہی قرار دینے سے صاف انکار کر دیا، ساتھ میں یہ بات بھی واضح کر دی ہے کہ اگر اس مسئلہ کے سبب گمراہی اور ضلالت کے فتوے لگائیں جائیں تو علماء ومشائخ کی کثیر تعداد کی تکفیر وتضلیل لازم آتی ہے جو اہل السنۃ کا شیوہ ہرگز نہیں بلکہ کسی کی گمراہی کی ایک مستقل دلیل ہے۔

اس مختصر تفصیل کے بعد موجودہ غیر مقلدین کو غور وفکر کی دعوت دی جاتی ہے کہ وہ بنا تحقیق محض تعصب، ضد وعناد کی بنیاد پر اس مسئلے کی ایک غلط وخود ساختہ تشریح کر کے اس پر فتویٰ بازی کا بازار گرم کر کے سینکڑوں علماء ومشائخ کی تکفیر کے گناہ میں مبتلا نظر آتے ہیں اور اس تکفیر کی ضد میں خود آپ کے صف اول کے مشائخ واکابر شامل ہیں۔

اس موقع پر موجودہ غیر مقلدین کے سامنے ان کے ماضی قریب کے مایہ ناز محقق شیخ زبیر علی زئی صاحب کا ایک اصول بھی رکھنا چاہوں گا جو وضع تو انہوں نے اپنے مخالفین کے لئے کیا تھا مگر اب ان کے اپنے گلے کا طوق بن گیا ہے، لکھتے ہیں: ''بعض چالاک...... اپنے اکابر کے مشرکانہ عقائد

کے بارے میں تقیہ کرتے ہوئے یہ کہہ دیتے ہیں کہ ہمارے یہ عقائد نہیں اور ہم صرف قرآن وحدیث ہی مانتے ہیں، انہیں علمائے اہل السنۃ (اہلحدیث) کہتے ہیں کہ اگر تم اپنے دعویٰ میں سچے ہوتو اپنے ان اکابر سے برأت کا اعلان کرو جن کی کتابوں میں یہ عقائد مذکورہ درج ہیں اور ان کے شرک وبدعت کا اعلانیہ اعتراف کرو، مگر ایسا اعتراف واعلان برأت وہ کبھی نہیں کرتے بلکہ اپنے اکابر پرست ہیں، لہٰذا جب تک وہ اپنے ان اکابر سے صحیح برأت نہ کریں اس وقت تک ان کا وہی حکم ہے جوان کے اکابر کا ہے'' (بدعتی کے پیچھے نماز کا حکم ص:۳۲)

شیخ زبیر علی زئی صاحب کے اس اصول کے مطابق یا تو موجودہ شتر بے مہار غیر مقلدین اپنے اکابر پر بھی فتوے لگائیں اور ان سے برأت کا اعلان کریں یا خود بھی انہی کے حکم میں داخل ہو کر اپنے ہی اس ''طوق کفر'' کو چوم کر اپنے گلے کی زینت بنائیں اور پکے اکابر پرست کہلائیں۔

بہر حال......! زیر نظر کتاب ''**نصرۃ المعبود فی مسئلۃ وحدۃ الوجود**'' اسی مسئلہ پر بہترین مواد رکھتی ہے، مؤلف موصوف غیر مقلدیت پر ایک وسیع مطالعہ رکھتے ہیں اور اس حوالے سے پاک وہند کے مناظرین میں ان کی شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ کتاب میں اولاً عوامی انداز میں مسئلہ وحدۃ الوجود کو سمجھایا گیا ہے نیز وحدۃ الوجود کی تعریف وتشریح علماء حق علماء دیوبند کی کتب سے کی گئی ہے، اس کے ساتھ فقہاء ومحدثین کی کتب سے دلائل دے کر اپنے مؤقف کو مزین کیا گیا ہے، مجموعی طور پر یہ کتاب اپنے عنوان پر مواد کا بہترین ذخیرہ ہے۔

اللہ تعالیٰ مؤلف کو اس عظیم کاوش پر پوری امت مسلمہ کی طرف سے بہترین جزائے خیر عطا فرمائے۔

**(مولانا) ساجد خان نقشبندی (صاحب حفظہ اللہ ورعاہ)**

**۱۱ شوال ۱۴۴۴ھ دوشنبہ بعد از ظہر**

**خادم التدریس (دار العلوم رحمانیہ بفرزون وجامعہ مدنیہ کراچی)**

**امام وخطیب جامع مسجد علامہ شبلی نعمانی کراچی**

# ﴿تقریظ﴾

## جامع المعقول والمنقول، ماہر فی علم الکلام، مناظر اسلام، فاتح وقاطع رافضیت، محسن العلماء والطلباء، پیکر اخلاص وحسن الخلق

## حضرت اقدس مفتی محسن الماتریدی صاحب دامت برکاتہم وعمت فیوضہم

الحمد لله المتوحد بجلال ذاته وكمال صفاته المتقدس في نعوت الجبروت عن شوائب النقص وسماته المتوصف بصفات الكمال ونعوت الجمال والجلال المتنزه عن الحلول والاتحاد والغايات المتعلى عن الحدوث والحدود والجهات لا تبلغه الاوهام ولا تدركه الافهام ولا يشبه الانام كان ولا مكان والآن كما كان والصلوٰة والسلام علىٰ نبيه القائل كان الله ولم يكن شئ غيره واللّٰهم انت الاول فليس قبلك شئ وانت الآخر فليس بعدك شئ وانت الظاهر فليس فوقك شئ وانت الباطن فليس دونك شئ المؤيد بساطع حججه وواضح بيناته وعلى آله واصحابه ومن تبعهم باحسان الى يوم الدين هداة طريق الحق وحماته.

امام فخر الدین الرازی رحمہ اللہ تعالی المتوفی ۶۰۶ھ اپنی مایہ ناز تفسیر ''التفسیر الکبیر'' کے اندر مسئلہ ''وحدۃ الوجود'' سے متعلق سورۃ الاخلاص کی تفسیر میں ''المسئلة السادسة'' کا عنوان لگا کر لکھتے ہیں:

المسئلة السادسة: اولم ان قوله: (هو الله احد) الفاظ ثلاثة وكل واحد منها اشارة الى مقام من مقامات الطالبين:

فالمقام الاول: مقام المقربين وهو اعلى مقامات السائرين الى الله وهؤلاء هم الذين نظروا الى ماهيات الاشياء وحقائقها من حيث هي هي، فلا جرم ما رأوا موجودا سوى الله لأن الحق هو الذى لذاته يجب وجوده، وأما ما عداه فممكن لذاته

والممکن لذاته اذا نظر الیه من حیث هو هو کان معدوما، فهؤلاء لم یروا موجودا سوی الحق سبحانه، وقوله: (هو) اشارة مطلقة والاشارة وان کانت مطلقة الا ان المشار الیه لما کان معینا انصرف ذلک المطلق الی ذلک المعین، فلا جرم کان قولنا: "هو" اشارة من هؤلاء المقربین الی الحق سبحانه فلم یفتقروا فی تلک الاشارة الی ممیز، لأن الافتقار الی الممیز انما یحصل حین حصل هناک موجودان، وقد بینا ان هؤلاء ما شاهدوا بعیون عقولهم الا الواحد فقط، فلهذا السبب کانت لفظة: (هو) کافیة فی حصول العرفان التام لهؤلاء.

(التفسیر الکبیر للرازی رحمہ اللہ تعالیٰ تحت تفسیر سورۃ الاخلاص)

اس عبارت کی توضیح ذیل میں پیش کی جاتی ہے:

امام رازی رحمہ اللہ تعالیٰ فرمارہے ہیں کہ باری تعالیٰ کے فرمان "هو الله احد" میں تین الفاظ ہیں اور ہر ایک کے اندر مقامات طالبین کے ایک خاص مقام کی طرف اشارہ ہے:

مقام اول: یہ مقام مقربین کا مقام ہے اور یہ مقام سائرین الی اللہ کے اعلیٰ مقامات میں سے ہے سو سائرین الی اللہ میں سے مقربین جب اشیاء کی ماھیات اور حقائق کی طرف من حیث هی هی دیکھتے ہیں تو بلاشبہ باری تعالیٰ کے سوا کسی کا وجود نہیں پاتے اس لئے کہ الحق اس ذات کو کہتے ہیں جس کا وجود ذاتی و مستقل و قائم بنفسہ ہو وہ واجب الوجود ہوتا ہے، دوسرے الفاظ میں یہ کہ الحق اس ذات کو کہتے ہیں جو کہ واجب الوجود ہو اور الحق کے ماسوا جتنی بھی اشیاء ہیں ہر ایک شی کی ذات کا وجود ذاتی نہیں بلکہ عارضی و غیر مستقل و قائم بغیرہ ہوتا ہے اور عارضی و غیر مستقل و قائم بغیرہ ذات کا وجود ممکن لذاتہ ہوتا ہے، دوسرے الفاظ میں الحق کے ماسوا ہر ایک شی کی ذات کا وجود ممکن لذاتہ ہے اور ممکن لذاتہ کو جب من حیث هو هو دیکھا جائے تو وہ معدوم ہوتا ہے۔

لہذا جب باعتبار وجود الحق کی ذات کے ماسوا ہر شی کی ذات عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہے اور باعتبار وجود الحق کی ذات ذاتی، مستقل و قائم بنفسہ ہے تو مقربین سوائے الحق سبحانه کے کسی بھی شی کے وجود کو بعلت سلبی ذاتی، مستقل و قائم بنفسہ نہ ہونے کے اور بعلت ایجابی اس شی کے وجود کو عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہونے کے معدوم سمجھتے ہیں، یہ ایک الگ بات ہے کہ الحق کے ماسوا

تمام اشیاء کا نفس الامر میں وجود ہوتا ہے لیکن بالغیر یعنی وہ غیر کی وجہ سے موجود ہوتے ہیں مگر مقربین الحق کے ماسوا ہر ایک شی کو معدوم سمجھتے ہیں، بعلت بنظر عقول ان کو نظر نہ آنے کے بعلۃ العلۃ ان کو قابل اعتناء و معتد بہ نہ سمجھنے کے بعلۃ علۃ العلۃ ان اشیاء کا وجود عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہونے کے اور جس شی کا وجود عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہو وہ اگر چہ نفس الامر میں وجود رکھتا ہے لیکن بالغیر یعنی غیر کی وجہ سے موجود ہوتا ہے مگر بعلت بنظر عقول صرف الحق کے نظر آنے کے بعلۃ العلۃ اسی کو قابل اعتناء و معتد بہ سمجھنے کے بعلۃ علۃ العلۃ اس کے وجود کے ذاتی، مستقل و قائم بنفسہ ہونے کے مقربین صرف الحق کے وجود کو پاتے ہیں اور الحق کے ماسوا کسی بھی شی کے بعلت بنظر عقول نظر نہ آنے کے بعلۃ العلۃ اسے قابل اعتناء و معتد بہ نہ سمجھنے کے بعلۃ علۃ العلۃ اس کے وجود کے عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہونے کے مقربین کے ہاں وہ معدوم ہوتا ہے، یہی مطلب ہے امام رازی رحمہ اللہ تعالی کے اس کلام **والممکن لذاته اذا نظر اليه من حيث هو هو كان معدوما** کا۔

**خلاصہ:** الحق کا وجود ذاتی، مستقل و قائم بنفسہ ہے اور جس شی کا وجود ذاتی، مستقل و قائم بنفسہ ہو، اس کا وجود واجب الوجود ہوتا ہے، سو واجب الوجود کا وجود ہی وجود حقیقی ہے اور **الحق** کے ماسوا ہر شئ کا وجود عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہے اور جس شی کا وجود عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہوتا ہے اس کا وجود ممکن لذاتہ ہوتا ہے۔ لہٰذا اگر چہ الحق کے ماسوا ہر شی کا وجود نفس الامر میں ہوتا ہے لیکن عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہوتا ہے، سو ممکن لذاتہ کا وجود عارضی، غیر مستقل و قائم بالغیر ہونے کی وجہ سے کالمعدوم ہوتا ہے۔

آگے امام رازی رحمہ اللہ تعالی فرماتے ہیں جس کی توضیح یہ ہے کہ باری تعالی کا قول **ھو** یہ اشارہ مطلقہ ہے اور یہ اشارہ اگر چہ مطلقہ ہے مگر بے مقیدۃ اگر چہ اطلاق کی قید کے ساتھ مقیدۃ ہے، سو باعتبار افادہ تعین اگر چہ اطلاق کی قید کے ساتھ مقیدۃ ہونے میں یہ اشارہ مطلقہ مفید نہیں ہے مگر بطور جمہ معترضہ کے مطلق اشارہ سے احتراز میں ضرور بالضرور مفید ہے ہاں البتہ باعتبار افادۂ تعین اس طرح مفید ہے کہ مشار الیہ معین ہے سو **ھو** جو کہ اشارہ مطلقہ ہے مشار الیہ کے تعین کے سبب یہ اشارہ مطلقہ پوری طرح مکمل متوجہ ہو گیا مقید اطلاق سے اس معین کی طرف اور وہ معین حق سبحانہ ہے، پس بلاشبہ مقربین کے اس **ھو**

اشارہ مطلقہ سے اشارہ ہوا حق سبحانہ کی طرف، سو مقربین کو اس ھو اشارہ مطلقہ میں کسی ممیز کی طرف محتاج ہونا نہیں پڑتا جس کی دلیل لمی یہ ہے کہ ممیز کی طرف احتجاج اس وقت پڑے جب وجود حقیقی دو ہوں اور تحقیق کے ساتھ ماقبل میں بیان ہو گیا کہ مقربین اپنی عقول کی آنکھوں سے صرف ایک وجود حقیقی کا مشاہدہ کرتے ہیں اور وہ ہے الحق سبحانہ بایں سبب لفظ ھو کافی ہو جاتا ہے مقربین کو عرفان تام ہونے میں اور یہ عرفان تام وجود حقیقی کا ہوتا ہے اور یہ وجود حقیقی صرف الحق کا ہے، الحق کا وجود ذاتی، مستقل و قائم بنفسہ ہے اور الحق کے ماسوا ہر شئی کا وجود عارضی، غیر مستقل و قائم بغیرہ ہے۔

## وحدۃ الوجود کا مطلب:

وحدۃ الوجود کے معنی سوائے اس کے کچھ نہیں کہ وجود حقیقی باری تعالیٰ کی ذات کو حاصل ہے جبکہ دیگر تمام موجودات کا وجود عارضی ہے اور وجود حقیقی کے مقابل میں دیگر موجودات کا وجود کالعدم ہے، یہ عین توحید ہے اور ایسا عقیدہ رکھنا درست ہے البتہ وحدۃ الوجود کا یہ معنی لینا کہ باری تعالیٰ کا وجود تمام موجودات میں حلول کر گیا ہے جس کے سبب ہر موجود میں باری تعالیٰ موجود ہے، سو یہ باطل ہے اور ایسا عقیدہ رکھنا کفر ہے۔

مسئلہ وحدۃ الوجود سے متعلق ''باقیات فتاویٰ رشیدیہ'' میں ہے:

''یہ بات ثابت ہے کہ وجود حقیقی ذات پاک حق تعالیٰ ہی کے واسطے ہے اور باقی جملہ موجودات فانیہ موجود بوجود ظلی ہیں اور ظلی بہ نسبت حقیقی کے کالعدم ہوتا ہے، بس مطلب ہمہ اوست کا یہ ہوا کہ جملہ موجود حقیقی واصلی وہ ذات پاک باقی ہے اور باقی جملہ موجودات معدوم وفانی ہیں، یہ عین توحید ہے اور حق ہے، نہ یہ مطلب ہے کہ جملہ موجودات موجودات ظلیہ کو اصلیہ حقیقیہ اعتقاد کر کے سب موجودات عدمیہ فانیہ کو موجود حقیقی و عین ذات حق تعالیٰ قرار دیں معاذ اللہ! یہ سخت شرک ہے، مطلب اول وثانی میں فرق زمین و آسمان کا ہے، اول مراد عارفین ہے اور ثانی ملحدین جاہلین۔

(باقیات فتاویٰ رشیدیہ سلوک واحسان 815، مسئلہ وحدۃ الوجود کی تحقیق ص: ۴۲۳، طبع دار الکتاب)

فتاویٰ عزیزی میں ہے: ''ایں کلام خلاف شرع است اگر گویند ایں کلام حلول حق تعالیٰ را در اشیاء یا آں ذات مقدس اعتقادی نماید پس کفر است'' (فتاویٰ عزیزی ص: ۴۱، طبع کتب خانہ رحیمیہ دیوبند)

ترجمہ: اگر کوئی یہ کلام کرتا ہے تو یہ خلاف شرع ہے وہ یہ کہ حق تعالیٰ سے متعلق اگر کوئی یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ حق تعالیٰ نے تمام اشیاء میں حلول کیا ہوا ہے تو سوایسا عقیدہ رکھنا کفر ہے۔

حکیم الامت جامع المنقول والمعقول حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ تعالیٰ نے مسئلہ وحدۃ الوجود کے بارے میں اپنی تصنیف ''شریعت اور طریقت'' میں لکھا ہے:

وحدت الوجود:

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: **قال اللّٰہ تعالٰی یؤذینی ابن آدم یسب الدھر و انا الدھر بیدی الأمر اقلب اللیل و النھار.** ''حق تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں ابن آدم مجھ کو آزردہ کرتا ہے کہ زمانہ کو برا کہتا ہے حالانکہ زمانہ میں ہوں (آگے اس کی تفسیر آرہی ہے کہ) میرے ہی قبضے میں سب کام ہیں جو کہ زمانہ میں واقع ہوتے ہیں، رات اور دن کو (کہ زمانہ کے حصے ہیں) میں ادل بدل کرتا ہوں (جس کی طرف آدمی واقعات کو منسوب کرتا ہے سو زمانہ تو مع مافیہ کے خود میرے قبضہ میں ہے، پس یہ سب تصرفات میرے ہی ہیں تو اس کو برا کہنے سے درحقیقت مجھ کو برا کہنا لازم آتا ہے) روایت کیا اسے بخاری ومسلم ومالک وابوداؤد نے۔

**بخاری کتاب التوحید باب قول اللّٰہ تعالٰی یریدون ان یبدلوا کلام اللّٰہ.**

**مسلم کتاب الالفاظ من الادب وغیرھا باب النھی عن سب الدھر.**

**ابوداؤد اول کتاب الادب باب فی الرجل یسب الدھر.**

**مسند احمد مسند ابی ھریرۃ رقم 7245**

**مؤطا امام مالک کتاب الکلام باب ما یکرہ من الکلام 2816**

ظاہر ہے کہ حق تعالیٰ اور زمانہ دونوں متحد نہیں ہیں مگر باوجود عدم اتحاد کے ایک تاویل سے جس کی تقریر بضمن ترجمہ کی گئی ہے لفظ اتحاد کا حکم کیا ہے؟

محققین کے نزدیک اسی تاویل سے اوست کا حکم ہمہ پر کیا گیا ہے جس کی تقریر یہ ہے کہ ہمہ کا جو مصداق ہے وہ سب مع اپنے افعال وآثار قبضہ حق میں ہے، پس متصرف حقیقی وموجود مستقل صرف حق تعالیٰ ہے، ہمہ کوئی چیز نہیں، پس حدیث سے اس قول صوفیہ کی تائید ظاہر ہے، کل ممکنات تو موجود ظاہری

ہیں اور حقیقت میں کوئی موجود حقیقی یعنی موصوف بکمال ہستی نہیں، بجز ذات حق کے۔

اسی مضمون کو ہمہ اوست سے تعبیر کر دیتے ہیں مطابق محاورات روزمرہ، یہ ایک جملہ ہے جس طرح کوئی حاکم کسی فریادخواہ سے کہے کہ تم نے پولیس میں رپٹ لکھوائی؟ تم نے کسی وکیل سے بھی مشورہ کیا؟ اور وہ عرض کرے کہ جناب پولیس اور وکیل سب آپ ہی ہیں، ظاہر ہے اس کا یہ ہرگز مطلب نہیں ہوتا کہ حاکم اور پولیس اور وکیل سب ایک ہی ہیں، ان میں کچھ فرق نہیں بلکہ مطلب یہ ہوتا ہے کہ پولیس اور وکیل کوئی چیز قابل شمار نہیں، آپ ہی صاحب اختیار ہیں۔ اسی طرح یہاں سمجھ لینا چاہئے کہ ہمہ اوست کے یہ معنی نہیں ہیں کہ ہمہ اور او ایک ہیں بلکہ مقصود یہ ہے کہ ہمہ کی ہستی قابل اعتبار نہیں صرف او کی ہستی لائق شمار ہے اور باقی جتنے موجودات ہیں، ہستی تو ان کی بھی واقعی ہے مگر ان کی ہستی کامل کے سامنے محض ایک ظاہری ہستی ہے حقیقی یعنی کامل نہیں ہے۔

تفصیل اس کی یہ ہے کہ ہر صفت میں دو مرتبے ہوتے ہیں ایک کامل ایک ناقص، اور یہ قاعدہ ہے کہ کامل روبرو ناقص ہمیشہ کالعدم سمجھا جاتا ہے، اس کی مثال ایسی ہے کہ کوئی ادنیٰ درجہ کا حاکم اپنے اجلاس میں شان حکومت دکھلا رہا تھا، پندارِ منصب کسی کو خاطر میں نہیں لاتا تھا کہ ناگہاں بادشاہ وقت برسر اجلاس بطریق دورہ آپہنچا، اس کے دیکھتے ہی ہوش اڑ گئے اور پندار و دعویٰ ونشہ وغرور ہرن ہو گیا، اب جو اپنے اختیارات کو اقتدار شاہی کے روبرو دیکھتا ہے تو اس کا کہیں نام ونشان نہیں پاتا، نیچے کو گڑا جاتا ہے، نہ آواز نکلتی نہ سر اوپر اٹھتا ہے، اس وقت اس کا منصب وعہدہ معدوم نہیں ہوا مگر کالعدم ضرور ہے۔

پس اسی طرح سمجھنا چاہئے کہ گو ممکنات موجود ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان کو وجود دیا ہے، موجود کیوں نہ ہوتے مگر وجود حق کے روبرو ان کا وجود نہایت ناقص وضعیف وحقیر ہے، اس لئے وجود ممکن کو وجود حق کے روبرو گو عدم نہ کہیں گے مگر کالعدم ضرور کہیں گے۔ جب یہ کالعدم ہوا تو وجود معتد بہ ایک ہی رہ گیا، یہی معنی وحدۃ الوجود کے ہیں کیونکہ اس کا لفظی ترجمہ ہے وجود کا ایک ہونا، سو ایک ہونے کے معنی یہ ہیں کہ گو دوسرا ہے سہی مگر ایسا ہے جیسا نہیں ہے، اس کو مبالغتاً وحدۃ الوجود کہا جاتا ہے، حضرت حق کو مثل زندہ کے سمجھو اور ممکن کو مثل مردہ کے کہ گو نعش مردہ بھی کسی درجہ کا وجود رکھتی ہے، آخر جسم تو ہے مگر زندہ کے روبرو اس کی ہستی قابل اعتبار نہیں کیونکہ مردہ کی ہستی ناقص ہے اور زندہ کی ہستی کامل، کامل کے سامنے ناقص بالکل مضمحل اور ناچیز محض ہے۔

اس مسئلہ کو مرتبہ تحقیق علمی میں توحید کہتے ہیں جس کی تحصیل کوئی کمال نہیں اور جب یہ سالک کا حال بن جائے تو اس مرتبہ میں فنا کہلاتا ہے، یہ البتہ مطلوب ومقصود ہے اور یہی حاصل وحدۃ الشہود کا ہے جس کی دلالت اس معنی پر بہت ہی ظاہر ہے کیونکہ اس کا ترجمہ ہے ایک ہونا شہود کا یعنی واقع میں تو ہستی متعدد ہے مگر سالک کو ایک ہی کا مشاہدہ ہوتا ہے اور سب کالعدم معلوم ہوتے ہیں جیسا اوپر کی مثالوں سے واضح ہو چکا ہے۔

ایک اور مثال سب سے واضح تر شیخ سعدی رحمہ اللہ تعالیٰ نے بیان فرمائی ہے:

مگر دیدہ باشی کی درباغ باغ
بتابد بشب کرمک چوں چراغ
یکے گفتش اے مرغک شب فروز
چہ بودت کہ بیروں نیائی بروز
ببیں کاتشیں کرمک خاک زاد
جواب ازسر روشنائی چہ داد
کہ من روزوشب جز بصحرا نیم
ولے پیش خورشید پیدا نیم

یعنی جگنو جو رات کو مانند چراغ کے چمکتا ہے، اس سے کسی نے کہا کہ تو دن میں باہر کیوں نہیں نکلتا؟ تو اس نے بہت ہی اچھا جواب دیا کہ میں رات دن جنگل میں ہی ہوتا ہوں لیکن سورج کی روشنی کے سامنے میری روشنی ظاہر نہیں ہوتی۔

پس وحدۃ الوجود اور وحدۃ الشہود میں اختلاف لفظی ہے کما قال مرشدی رحمہ اللہ مگر چونکہ وحدۃ الوجود کے معنی عوام میں غلط مشہور ہو گئے تھے اس لئے بعض محققین نے اس کا عنوان بدل دیا جو بہ نسبت عنوان متروک کے اس معنی میں زیادہ ظاہر ہے کیونکہ لفظ وحدۃ الوجود کی دلالت معنی مذکور پر مجازی ہے اور وحدۃ الشہود کی دلالت اس معنی پر حقیقی ہے اور دلیل نقلی اس مسئلہ کی یہ ہو سکتی ہے "کل شیء ھالک الا وجھه" جیسا شارح عقائد نسفی نے تفسیر کی ہے۔

ظاہر ہے کہ تمام کمالات حقیقتاً اللہ تعالیٰ کے لئے ثابت ہیں اور مخلوقات کے کمالات عارضی طور پر ہیں

کہ اللہ تعالیٰ کی عطا وحفاظت کے سبب ان میں موجود ہیں، ایسے وجود کو اصطلاح میں وجود ظلی کہتے ہیں اور ظل کے معنی سایہ کے ہیں، سو سائے سے یہ نہ سمجھ جائیں کہ اللہ تعالیٰ کوئی جسم ہے اور یہ عالم اس کا سایہ ہے بلکہ سایہ کے معنی وہ سایہ ہے جیسے کہا کرتے ہیں ہم آپ کے زیر سایہ رہتے ہیں یعنی آپ کی حمایت اور پناہ میں اور ہمارا امن وعافیت آپ کی توجہ کے بدولت ہے۔ اسی طرح چونکہ ہمارا وجود بدولت عنایت خداوندی ہے اس لئے اس کو وجود ظلی کہتے ہیں، پس یہ بات یقیناً ثابت ہوئی کہ ممکنات کا وجود حقیقی اور اصلی نہیں ہے عارضی اور ظلی ہے، اب وجود ظلی کا اگر اعتبار نہ کیا جائے تو صرف وجود حقیقی کا ثبوت ہوگا اور وجود کو واحد کہا جائے گا، یہ وحدۃ الوجود ہے۔ اور اگر اس کا بھی اعتبار کیجئے کہ آخر کچھ تو ہے، بالکل معدوم تو ہے نہیں گو غلبہ نور حقیقی سے کسی مقام پر سالک کو وہ نظر نہ آوے، یہ وحدۃ الشہود ہے۔ اس کی ایسی مثال ہے کہ نورِ ماہتاب نورِ آفتاب سے حاصل ہے، اگر اس نور ظلی کا اعتبار نہ کیجئے تو صرف آفتاب کو منور، ماہتاب کو تاریک کہا جاوے گا، یہ مثال وحدۃ الوجود کی ہے اور اگر اس نور کا اعتبار کیجئے کہ آخر اس کے کچھ آثارِ خاصہ ہیں گو وقت ظہور نورِ آفتاب کے وہ بالکل مسلوب النور ہو جاوے، یہ مثال وحدۃ الشہود کی ہے۔ یہاں سے معلوم ہوا کہ حقیقت میں یہ اختلاف لفظی ہے، مآل کار دونوں کا ایک ہے اور چونکہ اصل اور ظل میں بہت قوی تعلق ہوتا ہے، اس کو اصطلاح صوفیہ میں عینیت سے تعبیر کرتے ہیں اور عینیت کے یہ معنی نہیں کہ دونوں ایک ہو گئے، یہ تو صریح کفر ہے! چنانچہ وہی صوفیہ محققین اس عینیت کے ساتھ غیریت کے بھی قائل ہیں، پس یہ عینیت اصطلاحی ہے نہ لغوی، مسئلہ کی تحقیق تو اسی قدر ہے، اس سے زیادہ اگر کسی کے کلام منثور یا منظوم میں پایا جاوے، وہ کلام حالت سکر کا ہے، نہ قابل ملامت ہے نہ لائق نقل وتقلید۔

مسئلہ وحدۃ الوجود ووحدۃ الشہود مسائل کشفیہ سے ہیں کسی نص کے مدلول سے نہیں، ایسے مسائل کے لئے یہی غنیمت ہے کہ وہ کسی نص سے متصادم نہ ہوں، یعنی کوئی نص ان کی نافی نہ ہو، باقی اس کی کوشش کرنا کہ نص کو ان کا مثبت بنایا جائے، اس میں تفصیل ہے، وہ یہ کہ اگر نص اس کی محتمل ہو تو درجہ احتمال تک اس کا رکھنا غلو تو نہیں مگر تکلف ہے اور اس کو درجہ احتمال سے بڑھا دینا غلو ہے۔ اور اگر وہ محتمل بھی نہ ہو تو اس کا دعویٰ کرنا احتمالاً یا جزماً، نص کی صریح تحریف ہے البتہ اگر وہ دعویٰ بطور تفسیر یا تاویل کے نہ ہو، محض بطور علم اعتبار کے ہو تو اس میں یہ تفصیل ہے کہ وہ حکم اگر کسی اور نص سے ثابت ہو تب تو وہ اعتبار داخل حدود ہے اور اگر وہ کسی اور نص سے ثابت نہ ہو تو وہ بھی تکلف ہے۔

ضروری وصیت: اول تو تمام مسائل کلامیہ میں عموماً اوران میں سے ان مباحث میں جن کا تعلق ذات وصفات سے ہے خصوصاً بدوں قطعی عقلی یا نقلی کے محض ظنیات کی بناء پر کشف سب سے انزل ہے کوئی حکم کرنا خصوص حکم جازم کرنا بلکہ بلا ضرورت کچھ بھی گفتگو کرنا سخت محل خطر وخلاف مسلک سلف الصالحین ہے اور جن بزرگوں نے کچھ کلام کیا ہے، ان میں اکثر کی غرض محض اہل اہوا کا دفع تھا (جیسا حضرت مجدد رحمہ اللہ تعالیٰ نے بغرض اصلاح غلاۃ وجودیہ اس میں کلام فرمایا) گو بعض نے اس کو مقصود بنالیا جو کہ خلاف احتیاط ہے۔ اسلم ایسے مسائل میں یہی ہے کہ نصوص سے تجاوز نہ کریں اور سلف کے مسلک پر اوران کے اس ارشاد پر "ابهموا ما أبهمه الله تعالىٰ" عمل رکھیں۔

اور اگر کوئی حقیقت زائدۃ علی النص کسی دلیل ظنی سے کہ کشف بھی اس میں داخل ہے، منکشف ہو اور کسی دلیل عقلی قطعی اور نیز کسی نص قطعی یا ظنی کے مخالف بھی نہ ہو تو اس میں بھی خوض نہ کریں، دونوں جانب کو محتمل سمجھتے رہیں، چونکہ یہ مسئلہ متکلم فیہا بھی ان ہی مسائل سے ہے جن کا تعلق ذات وصفات سے ہے کیونکہ حاصل اس کا ارتباط الحادث بالقدیم ہے، اس لئے اس کے ساتھ بھی یہی معاملہ رکھیں اور اجمالاً یہ اعتقاد تو جزم کے ساتھ رکھیں کہ عالم پہلے ناپید تھا، اللہ تعالیٰ نے اس کو اپنے علم وقدرت وارادہ سے پیدا فرمایا، اس میں نہ خوض کریں، نہ کلام کریں جیسے مسئلہ قدر میں احادیث میں بھی تعلیم منصوص ہے، اجمال کے درجہ میں اس کے اعتقاد کو فرض اور شرط ایمان فرمایا اور تفصیل کے درجہ میں خوض یا کلام کو منع فرمایا ہے۔

(شریعت وطریقت بعنوان وحدۃ الوجود ص: ۳۰۹ تا ۳۱۳ طبع مکتبۃ الحق ماڈرن ڈیری جوگیشوری ممبئی 102)

شیخ الاسلام مفتی محمد تقی عثمانی صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ مسئلہ وحدۃ الوجود سے متعلق لکھتے ہیں:

"وحدۃ الوجود کا صحیح مطلب یہ ہے کہ اس کائنات میں حقیقی اور مکمل وجود صرف ذات باری تعالیٰ کا ہے، اس کے سوا ہر وجود بے ثبات، فانی اور نامکمل ہے، ایک تو اس لئے کہ وہ ایک نہ ایک دن فنا ہو جائے گا، دوسرے اس لئے کہ ہر شئی اپنے وجود میں ذات باری تعالیٰ کی محتاج ہے لہٰذا جتنی اشیاء ہمیں اس کائنات میں نظر آتی ہیں، انہیں اگرچہ وجود حاصل ہے لیکن اللہ کے وجود کے سامنے اس وجود کی کوئی حقیقت نہیں، اس لئے وہ کالمعدوم ہے۔

اس کی نظیر یوں سمجھئے جیسے دن کے وقت آسمان پر سورج کے موجود ہونے کی وجہ سے ستارے نظر نہیں

آتے، وہ اگر چہ موجود ہیں لیکن سورج کا وجود ان پر اس طرح غالب ہو جاتا ہے کہ ان کا وجود نظر نہیں آتا۔ اسی طرح جس شخص کو اللہ تعالیٰ نے حقیقت شناس نگاہ دی ہو وہ جب اس کائنات میں اللہ تعالیٰ کے وجود کی معرفت حاصل کرتا ہے تو تمام وجود اسے ہیچ ماند بلکہ کالعدم نظر آتے ہیں بقول حضرت مجذوب رحمہ اللہ تعالیٰ

جب مہر نمایاں ہوا سب چھپ گئے تارے
تو مجھ کو بھری بزم میں تنہا نظر آیا

وحدۃ الوجود کا یہ مطلب صاف، واضح اور درست ہے، اس سے آگے اس کی جو فلسفیانہ تعبیرات کی گئی ہیں، وہ بڑی خطرناک ہیں اور اگر اس میں غلو ہو جائے تو اس عقیدہ کی سرحدیں کفر تک سے جا ملتی ہیں، اس لئے ایک مسلمان کو بس سیدھا سادھا یہ عقیدہ رکھنا چاہئے کہ کائنات میں حقیقی اور مکمل وجود اللہ تعالیٰ کا ہے، باقی ہر وجود نامکمل اور فانی ہے" (فتاویٰ عثمانی ج:۱،ص:۷۱-۷۲، طبع ادارۃ المعارف کراچی)

**محی الحق والدین مربی العارفین قدوۃ العارفین صاحب الولایۃ العظمی امام التحقیق العارف الکبیر مجدد الملۃ الحنیفیۃ الکبریت الاحمر الشیخ الکامل بحر المعارف الالھیۃ قدوۃ القائلین بوحدۃ الوجود الشیخ الاکبر محمد بن علی بن محمد بن عربی رحمہ اللہ تعالیٰ الحاتمی الطائی الاندلسی الشہیر ب** محی الدین بن عربی رحمہ اللہ تعالیٰ کی بعض عبارتیں اپنے ظواہر و بواطن ہر دو لحاظ سے کافی پراسرار اور پیچیدہ ہیں، تشنگانِ معرفت نے ان کی کتابوں کو آنکھوں سے لگایا اور ان میں معرفت الٰہی کی راہیں تلاش کیں۔ شیخ ابن عربی رحمہ اللہ تعالیٰ کی عبارتیں ایک بحر ذخار کی طرح ہیں جس میں مختلف علوم و معارف کے چشمے جاری ہیں، آبِ شیریں اور آبِ نمکین حسب مذاق اور بقدر ظرف ہر شخص کو اپنے پینے کی جگہ معلوم ہے، بعض آبِ شیریں نوش کرتے ہیں اور بعض آبِ نمکین ہی کو سمندر کا کل حصہ گمان کر لیتے ہیں، آبِ شیریں نوش کرنے والے علوم و معارف کے میدان میں دل کی گہرائیوں سے آپ کے کمال و روحانیت کی شہادت دیتے ہیں۔ آپ کی شخصیت اس قدر متنوع اور محیر العقول ہے کہ طہارت باطنی، وسیع العلمی، قادر الکلامی، تمام جزئیات اور مختلف الانواع کلمات کی تعبیر و تفسیر میں آپ کی کوئی نظیر نہیں ملتی۔

شیخ ابن عربی رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارباب علم و حکمت کا ایک کثیر طبقہ ہے جنہوں نے شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ کے محیر العقول [illegible] ومؤلفات اور افکار و نظریات کا عمیق نظری سے مطالعہ کیا اور ان کی علمی جلالت، کمال

وروحانیت اور تبحر وتحقیق وتدقیق کو تسلیم کیا۔ انہیں ولی کامل، عارف باللہ اور علم اسرار وحقائق کے مخزن کی حیثیت سے قبول کیا، ان کے دفاع وتائید میں کتابیں لکھیں، علماء سے مناظرے کئے اور آفاق عالم میں ان کے کلمات کی حقیقی تعبیر وتشریح کے لئے کوشاں رہے۔ ان میں شیخ کے معاصرین بھی آتے ہیں اور بعض متاخرین بھی آتے ہیں، بطور مشتے از نمونہ خروارے چند علماء معاصرین ومتاخرین کا ذکر ذیل میں کیا جاتا ہے:

شیخ ابوحامد غزالی رحمہ اللہ م 505ھ

شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ تعالیٰ م 561ھ

شیخ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ م 587ھ

شیخ ابوالحسن علی بن عبداللہ شاذلی رحمہ اللہ م 591ھ

ابوالولید محمد بن احمد المعروف ابن رشد رحمہ اللہ م 595ھ

امام فخر الدین الرازی رحمہ اللہ م 606ھ

شیخ فرید الدین عطار رحمہ اللہ م 627ھ

شمس الدین خوبی رحمہ اللہ م 637ھ

ابوعبداللہ المقدسی رحمہ اللہ م 643ھ

سعدالدین محمد بن مؤید حموی رحمہ اللہ م 650ھ

شیخ عزالدین بن عبدالسلام رحمہ اللہ م 660ھ

شیخ جلال الدین رومی رحمہ اللہ م 672ھ

شیخ صدرالدین قونوی رحمہ اللہ م 673ھ

شیخ ابویحیٰ زکریا قزوینی رحمہ اللہ م 682ھ

شیخ قطب الدین شیرازی رحمہ اللہ م 710ھ

عبدالرزاق القاشانی رحمہ اللہ م 730ھ

شیخ صلاح الدین صفدی رحمہ اللہ م 764ھ

شیخ سراج الدین بلقینی رحمہ اللہ م 805ھ

شیخ مجد الدین فیروز آبادی رحمہ اللہ م 817ھ
شیخ علاء الدین مہائی رحمہ اللہ م 835ھ
شیخ سراج الدین مخزومی رحمہ اللہ م 885ھ
شیخ جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ م 911ھ
شیخ قطب الدین دمشقی رحمہ اللہ م 950ھ
شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمہ اللہ م 973ھ
شیخ ابن حجر ہیتمی رحمہ اللہ م 974ھ
شیخ زین الدین مناوی رحمہ اللہ م 1031ھ
شیخ مجدد الف ثانی سرہندی رحمہ اللہ م 1034ھ
شیخ ابراہیم بن حسن کورانی رحمہ اللہ م 1101ھ
شیخ عبدالغنی نابلسی رحمہ اللہ م 1143ھ
شیخ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ م 1176ھ
شیخ شاہ رفیع الدین دھلوی رحمہ اللہ م 1233ھ
شیخ شاہ عبدالعزیز دھلوی رحمہ اللہ م 1239ھ
شیخ امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ م 1317ھ
شیخ رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ م 1323ھ
شیخ اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ م 1362ھ

وغیرہم ارباب علم وحکمت کے اس طبقے میں کافی نمایاں ہیں۔

## شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ کی تصنیفات وتالیفات کی تعداد:

علامہ عبدالرحمن جامی رحمہ اللہ تعالیٰ صاحب نفحات الانس م 898ھ نے امام یافعی رحمہ اللہ تعالیٰ م 768ھ کی مراۃ الجنان کے حوالہ سے شیخ ابن عربی رحمہ اللہ تعالیٰ کی تصنیفات وتالیفات کی تعداد اڑھائی سو سے کچھ زائد بتائی ہے مگر شیخ ابوالحسن علی بن ابراہیم قاری بغدادی رحمہ اللہ تعالیٰ م 8ویں صدی ہجری نے "الدر الثمین فی

مناقب الشیخ محی الدین رحمہ اللہ تعالی م638ھ‘‘ میں پانچ سو سے زائد تصنیفات کو شیخ رحمہ اللہ تعالی کی طرف منسوب کیا ہے۔ ڈاکٹر عثمان یحیٰی نے فرانسیسی زبان میں شیخ ابن عربی رحمہ اللہ تعالی کی تصنیفات وتالیفات پر ایک ضخیم کتاب لکھی ہے جس میں انہوں نے تحقیق وتدقیق کی روشنی میں شیخ ابن عربی رحمہ اللہ تعالی کی 991 تصنیفات وتالیفات شمار کرائی ہیں۔ ڈاکٹر محمد احمد طیب نے ’’مؤلفاتِ ابن عربی (رحمہ اللہ تعالی) تاریخھا وتصنیفھا‘‘ کے نام سے اس کی تعریب کی ہے جو الهیئة المصرية العامة الكتاب مصر سے 1991ء میں شائع ہو چکا ہے۔

## شیخ ابن عربی رحمہ اللہ تعالی کی تائید ودفاع میں لکھی جانے والی چند کتب:

1۔ الاغتباط بمعالجة ابن الخياط از شیخ مجد الدین فیروز آبادی
2۔ الرد علی المعترضين علی الشيخ محی الدين از شیخ مجد الدین فیروز آبادی
3۔ کشف الغطاء عن اسرار کلام الشيخ محی الدين از شیخ سراج الدین المخزومی
4۔ القول المنبی عن ترجمة ابن عربی از شیخ محمد بن عبد الرحمٰن سخاوی
5۔ تنبيه الغبی فی تبرأة ابن العربی از شیخ جلال الدین سیوطی
6۔ اليواقيت والجواهر فی بيان عقائد الاكابر از شیخ عبد الوہاب شعرانی
7۔ الكبريت الأحمر فی بيان علوم الشيخ الاكبر از شیخ عبد الوہاب شعرانی
8۔ القول المبين فی الرد عن الشيخ محی الدين از شیخ عبد الوہاب شعرانی
9۔ مسئلة فيما تحصل فی كلام الناس فی محی الدين بن عربی از شیخ ابن حجر الہیتمی
10۔ شذرة من ذهب فی ترجمة سيد طائر العرب از شیخ رضی الدین الہیثمی
11۔ الرد المتين علیٰ منتقص العارف محی الدين از شیخ عبد الغنی النابلسی
12۔ الدر الثمين فی مناقب الشيخ محی الدين از شیخ ابوالحسن علی بن ابراہیم قاری بغدادی
13۔ الفيض بالحق الملقب به دمغ الباطل از شیخ شاہ رفیع الدین الدہلوی
14۔ التنبيه الطربی فی تنزيه ابن العربی از شیخ اشرف علی تھانوی

اسی سلسلہ کی ایک کڑی زیر نظر کتاب ’’نصرة المعبود فی مسئلة وحدة الوجود‘‘ برادر مکرم

حضرت مولانا عبد الرحمٰن عابد صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ تلمیذ رشید وکیل احناف، مناظر اہل السنۃ والجماعۃ حضرت مولانا مفتی محمد ندیم محمودی صاحب دامت برکاتہم العالیہ کی تالیف کردہ جس کے معدودے مقامات کا بندہ نے مطالعہ کیا، ماشاء اللہ بہت ہی سہل انداز میں مسئلہ وحدۃ الوجود کو سمجھایا گیا ہے۔ مزید برآں بابت ایں باب تصوف کی مشہور اصطلاحات عینیت، ظہور، مظہر، واصل وغیرہ کی انتہائی دلنشین انداز میں توضیح کی گئی ہے، معا اندر ایں باب خصم کی تضاد بیانیوں کی خوب خبر لی گئی ہے، تحقیقی والزامی کلام اس پر مستزاد ہے......

اللہ تعالیٰ کرے زور قلم اور زیادہ

ماشاء اللہ تعالیٰ اللّٰھم زد فزد

(مولانا) محمد محسن طارق الماتریدی (حفظہ اللہ ورعاہ)

مدرس جامعہ ارشاد العلوم یوسفیہ

18 شوال 1444ھ بعد نماز ظہر

کفی بی عزا ان یکون للّٰہ عبدا و کفی بہ فخرا ان یکون اللّٰہ لہ ربا ہو کما احب رجاء منہ ان یجعلنی کما یحب.

## ﴿تقریظ﴾

### محقق اہلسنت، وسیع المطالعہ بر کتب غیر مقلدین، فاتح ومقرِض غیر مقلدین خاصۃً زبیر علیزئی، رئیس التحریر حضرت مولانا مفتی رب نواز صاحب حفظہ اللہ ورعاہ

غیر مقلدین کے حلقہ میں "امام العصر" سمجھے جانے والے بزرگ مولانا محمد اسماعیل سلفی (جمعیۃ اہل حدیث پاکستان کے سابق ناظم) لکھتے ہیں: "علماء دیوبند کو ان کی علمی خدمات نے اتنا ہی اونچا کر دیا ہے جتنا مناظرات نے ہم کو نیچا دکھایا اور ذہنی طور پر جماعت کو قلاش کر دیا۔" (نتائج التقلید صفحہ: ق)

جب غیر مقلدین مسلسل شکستوں کی وجہ سے ذہنی طور پر قلاش ہوئے تو علمائے دیوبند کے عقائد پر مشق شروع کر دی اور یہ دعویٰ ہانک دیا کہ ان کے عقائد صحیح نہیں۔ غیر مقلدین چوں کہ "وحدۃ الوجود" کو بھی عقیدے کا مسئلہ سمجھتے ہیں، اس لیے اسے بھی نہ صرف تقریر وتحریر کی صورت میں زیر بحث لائے بلکہ فتوے بھی لگائے کہ علمائے دیوبند وحدۃ الوجود والا کفریہ عقیدہ رکھتے ہیں جب کہ ان کے علمائے سابقین میاں نذیر حسین دہلوی اور ان کے شاگردوں میں شاید ہی کوئی مصنف ہوگا جو وحدۃ الوجود کو کفر قرار دے کر قائل کو کافر کہتا ہو، چوں کہ وہ لوگ وحدۃ الوجود کے خلاف موجودہ آلِ غیر مقلدیت کی طرح شور وغوغا نہیں مچاتے تھے، اس لیے دفاع اور اقدام کے حوالے سے علمائے دیوبند کو بھی اس عنوان سے لکھنے کی ضرورت نہیں پیش آئی۔ حضرت مولانا محمد امین اوکاڑوی رحمہ اللہ کے آخری دَور میں وحدۃ الوجود پہ غیر مقلدین کی طرف سے کافی حد تک لے دے شروع ہو چکی تھی، اس لئے اوکاڑوی صاحب نے وحدۃ الوجود کی تشریح بیان فرمائی اور نواب صدیق حسن خان غیر مقلد کی سوانح "مآثر صدیقی: ۳۹/۴" سے ایک حوالہ تجلیات صفدر میں نقل کیا جس میں درج ذیل باتیں ہیں:

وحدۃ الوجود کا مسئلہ دلائل پر مبنی ہے، وحدۃ الوجود کو ضلالت وگمراہی نہیں کہہ سکتے، وحدۃ الوجود کو ضلالت وکفر قرار دینے سے بہت سے علماء کرام اور مشائخ عظام کی تضلیل وتکفیر لازم آتی ہے۔

غیر مقلدین کی طرف سے تائیدی بات یا اُن کے وحدۃ الوجودی ہونے پر بھی اِک حوالہ پڑھنے کو ملتا تھا، کہتے ہیں کہ ضرورت ایجاد کی ماں ہے، بندہ نے ضرورت محسوس کی کہ جو لوگ وحدۃ الوجود کو کفر کہتے پھرتے ہیں، پہلے اُن کی کتب کو دیکھ لیا جائے، جب اُن کی کتابوں کا مطالعہ کیا تو ان میں جگہ جگہ وحدۃ الوجود

کا اثبات ملا اور وحدۃ الوجود کے حامی بزرگوں کی مدح سرائی بھی پائی، اسی پر بس نہیں بلکہ انہوں نے شیخ ابن عربی سمیت وحدۃ الوجود کے قائلین کو اپنا ہم مسلک بھی لکھا ہوا تھا۔ بندہ نے اپنے حاصل مطالعہ کو ''مسئلہ وحدۃ الوجود اور آلِ غیر مقلدیت'' عنوان سے جمع کر دیا جو ماشاء اللہ قریباً دو سو صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ کتاب الگ سے بھی دستیاب ہے اور اس کا کافی حصہ میری کتاب ''زبیر علی زئی کا تعاقب'' میں شامل ہے۔ اس کتاب میں وحدۃ الوجود کے ایک بڑے مخالف حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد کے متعدد مضامین کو متن میں رکھ کر حاشیہ میں جواب دیا۔ غیر مقلدین نہ صرف اس کتاب کے جواب سے عاجز ہیں بلکہ اَب حالت یہ ہے کہ وحدۃ الوجود کے عنوان پر نہ تو وہ پہلے جیسا شور مچاتے ہیں اور نہ ہی اتنی مناظرانہ چیلنج بازی کرتے ہیں۔

## کچھ مصنف ''نصرۃ المعبود'' کے بارے میں

اور اَب تو ماشاء اللہ حضرت مولانا عبد الرحمٰن عابد حفظہ اللہ نے بھی اس عنوان پر مستقل کتاب ''نصرة المعبود فی مسئلة وحدة الوجود'' تحریر کر دی جو عن قریب منظر عام پر آ رہی ہے ان شاء اللہ اور یہ مشاہدہ ہے کہ جو کتاب بعد میں لکھی جائے اس میں نسبتہً جامعیت زیادہ ہوتی ہے اور مندرجات بھی وافر، کتاب کا تعارف کرانے سے پہلے کچھ باتیں حضرت مصنف حفظہ اللہ کے متعلق عرض کر دینا مناسب ہوگا:

مولانا عبد الرحمٰن عابد صاحب فرقوں خصوصاً غیر مقلدیت اور مماتیت پر بہت زیادہ مطالعہ رکھتے ہیں اور وہ ماشاء اللہ اپنے حاصل مطالعہ کو شائع بھی کرتے رہتے ہیں۔ ان کے بہت سے مضامین مختلف رسائل: ترجمانِ احناف پشاور اور راہِ ہدایت پشاور وغیرہ میں شائع ہوئے اور متعدد کتابیں بھی منظر عام پہ آ چکی ہیں۔ ماشاء اللہ ان کے مضامین ہوں یا کتابیں علم و تحقیق سے وابستہ لوگ بڑی دل چسپی سے پڑھتے ہیں اور میں خود بھی ان کی تحریروں سے استفادہ کرتا رہتا ہوں۔ مولانا صاحب کی کرم نوازی ہے کہ اُن کی جب بھی اردو زبان میں کوئی کتاب شائع ہوتی ہے تو اِس کا ایک نسخہ ہدیۃً مجھے بھیج دیتے ہیں جزاهم الله۔ اُن کی کتابیں: توضیحات عبارات اکابر... اور قهر الباری علی امین الله البشاوری وغیرہ میری لائبریری کی زینت بھی ہیں اور میرے مطالعہ سے بھی گزریں۔

مولانا صاحب حفظہ اللہ علم کے حوالے سے سخی ہیں جب انہیں کوئی نئے حوالے ملتے ہیں تو دوستوں کی خدمت میں پیش کر دیتے ہیں، کسی کتاب کا مطالعہ کرتے ہیں تو اس کے حاصل مطالعہ کی فہرست واٹس

ایپ کے ذریعے ساتھیوں کو بھیج دیتے ہیں۔ مناظرین اور مصنفین کا اِک واٹس ایپ گروپ ہے اس میں جب کوئی ساتھی مشورہ طلب کرتا ہے یا حوالہ مانگتا ہے تو حضرت مولانا صاحب اس کے ساتھ تعاون کر دیتے ہیں، چوں کہ میں بھی اس گروپ میں شامل ہوں اس لیے اُن کی علمی سخاوت کا پتہ چلتا رہتا ہے۔

مولانا صاحب ماشاء اللہ علمی اعتبار سے ذی استعداد عالم ہیں، اس لیے کمال کے مدرس بھی ہیں۔ مطلب یہ کہ وہ صرف تصنیف یا مناظرہ کے میدان کے شہسوار نہیں بلکہ علم وتحقیق کی دنیا میں اپنا اِک منفرد مقام رکھتے ہیں، اللہ تعالیٰ مزید ترقی نصیب فرمائے، آمین۔

مولانا صاحب ماشاء اللہ مناظرانہ ذوق کے مالک ہیں، پشاور کے مشہور عالم ومفتی اور مناظر حضرت مولانا مفتی ندیم المحمودی صاحب حفظہ اللہ کے قریبی ساتھیوں میں سے ہیں، عموماً ہر مناظرہ میں اُن کے ساتھ ہوتے ہیں۔ مفتی صاحب کے کئی کامیاب مناظرے ریکارڈ کا حصہ ہیں جنہیں اہلِ ذوق سنتے رہتے ہیں، اُن کے مناظرے عموماً پشتو زبان میں ہیں مگر دلچسپی کا عالم یہ ہے کہ میں غیر پشتو ہونے کے باوجود وہ مناظرے سنا کرتا ہوں۔

## کچھ ''نصرۃ المعبود'' کتاب کے بارے میں

اَب آتے ہیں حضرت مولانا عبد الرحمٰن عابد حفظہ اللہ کی کتاب **''نصرة المعبود فی مسئلة وحدة الوجود''** کی جانب۔ ماشاء اللہ میں نے اس کتاب کے اکثر حصہ کا مطالعہ کیا، مطالعہ کرنے سے کتاب کی بابت جو تعارف حاصل ہوا، اسے یہاں درج کر دیتا ہوں **وباللہ التوفیق۔**

**مصنف حفظہ اللہ نے ''پیش لفظ'' کے تحت کتاب لکھنے کی غرض تحریر کی کہ غیر مقلدین وحدۃ الوجود کو مدار بنا کر چوں کہ عوام کو علمائے دیوبند اور صوفیا عظام سے متنفر کر رہے تھے، اس لیے ضرورت تھی کہ وحدۃ الوجود کی بابت وضاحت اور اصلیت بیان کر کے ازالہ اوہام کیا جائے۔**

علمائے دیوبند نے وحدۃ الوجود کی تشریح یوں کی: اللہ تعالیٰ کے وجود کے مقابلہ میں مخلوق کے وجود کو کالعدم سمجھنا، جیسے دن کے وقت بھی جگنو موجود ہوتا ہے اور اس میں روشنی والی صفت بھی قائم ہوتی ہے مگر روشنی نظر نہیں آتی، اس کی روشنی سورج کی روشنی کے مقابلہ میں کالعدم ہوتی ہے۔ ایسے ہی اللہ تعالیٰ کے وجود کے مقابلہ میں مخلوق کا وجود کالعدم کے درجہ میں ہے۔ وحدۃ الوجود کی اس تعریف کے مطابق نہ

مخلوق کے وجود کی نفی ہے، نہ خالق اور مخلوق کو ایک باور کرایا گیا اور نہ اس میں کوئی شرعی اعتراض ہوسکتا ہے۔

وحدۃ الوجود سے الگ تھلگ دو چیزیں: حلول واتحاد ہیں۔ حلول کا معنی کسی چیز میں حل ہو جانا ہے جیسے دودھ میں چینی حل ہونے کے بعد اس کا وجود نہیں ہوتا بلکہ صرف دودھ ہی رہتا ہے۔ اتحاد کا مطلب دو چیزوں کو اس طرح چپکا اور جوڑ دیا جائے کہ وہ دو کی بجائے ایک ہی محسوس ہو جیسے ایک کاغذ کو دوسرے پہ چپکا کر دونوں کو ایک بنا دیا جائے۔ ایک عام انسان کو سمجھا دیا جائے تو وہ بھی جان لے گا کہ وحدۃ الوجود اور چیز ہے اور حلول واتحاد چیزے دیگر است۔ لیکن افسوس کہ غیر مقلدین وحدۃ الوجود کا مطلب حلول واتحاد بیان کر کے کہتے ہیں کہ وحدۃ الوجود کفریہ عقیدہ ہے، لہٰذا اس کے قائلین مسلمان نہیں۔ مصنف حفظہ اللہ نے کھول کر بیان کیا کہ غیر مقلدین کی طرف سے وحدۃ الوجود پر حلول واتحاد کی تعریف چسپاں کرنا غلط اور پھر اسے بنیاد بنا کر تکفیر بازی کرنا غلط در غلط ہے۔

مصنف نے وحدۃ الوجود کی تعریف صوفیائے حق سے نقل کی، پھر علماء دیو بند کی زبانی بھی درج کی جس سے ثابت کیا کہ صوفیاء حق اور علماء دیو بند میں سے کوئی بھی حلول واتحاد کا قائل نہیں بلکہ وہ اس کا رَد لکھ چکے ہیں۔

مصنف نے وحدۃ الوجود کے اثبات پر غیر مقلدین کے کئی فتاوی اور حوالے نقل کیے جن کی غرض مخالفین کو جھنجھوڑنا ہے کہ اگر تم وحدۃ الوجود کو کفر بتاتے ہو تو اپنے ان غیر مقلدین کی بابت کیا فتوی دو گے؟ یہاں یہ بھی یاد رہے کہ غیر مقلدین کے مشہور مصنف مولانا عبدالعزیز نورستانی نے لکھا:

"وحدۃ الوجود یا توحید وجودی کی تعبیر جو بھی، جیسے بھی، جس بھی خوب صورت اور بہتر سے بہتر طریقے سے کرے وہ کفر اور زندقہ ہی ہے، باطل ہی باطل ہے چاہے جتنی بھی اس کی بہتر اور مختلف انداز سے تعبیر کی جائے۔" (ڈاکٹر اسرار صاحب کا نظریہ 'توحید الوجودی اور اس کا شرعی حکم صفحہ: ۱۴)

مولانا محمد رفیق اثری، مولانا ارشاد الحق اثری اور حافظ محمد شریف وغیرہ آلِ غیر مقلدیت نے اس فتوی کی تصدیق وتائید کر رکھی ہے۔ اس فتوی کے پیش نظر غیر مقلدین اپنے فتوی تکفیر سے اپنے اُن بزرگوں کو نہیں بچا سکتے جنہوں نے وحدۃ الوجود کے اثبات میں لکھا۔ جب غیر مقلدین اپنے بزرگوں پر وارد اعتراض کا جواب نہیں دے پاتے تو رٹا رٹایا جواب دہرا دیتے ہیں کہ ہمارے نزدیک قرآن وحدیث حجت ہے، کسی کا عمل نہیں۔ حالاں کہ یہاں یہ بحث ہے ہی نہیں کہ کس کی بات حجت ہے اور کس کی نہیں، بلکہ یہ مطالبہ ہے کہ جب آپ لوگوں کے نزدیک وحدۃ الوجود کفریہ عقیدہ ہے تو اس کے قائل غیر مقلدین پر کفر کا

فتوی لگائیں۔ کسی پر فتوی لگاتے ہوئے یہ نہیں دیکھا جاتا کہ اس کی بات حجت ہے یا نہیں؟ بلکہ تضلیل و تکفیر کا فتوی لگتا ہی اسی پر ہے، جس کی بات حجت نہیں ہوتی۔ لہذا اب غیر مقلدین فتوی لگانے کی ہمت کریں اور ''اُن کی بات حجت نہیں'' والا جملہ دہرانا چھوڑ دیں۔ یہ اپنے بزرگوں پر وارد الزام کا جواب نہیں، بلکہ جواب سے بے بسی کا اظہار ہے۔

بعض غیر مقلدین نے شیخ ابن عربی کو وحدۃ الوجود کا سب سے بڑا علمبردار کہہ کر اُن کے خلاف بہت کچھ لکھا۔ مصنف حفظ اللہ نے ابن عربی کا دفاع پیش کیا، مزید یہ بھی بتایا کہ غیر مقلد بزرگوں کو ابن عربی کے ساتھ بہت زیادہ عقیدت ہے، انہوں نے ان کے دفاع میں تحریریں لکھیں اور زبان کو بھی استعمال میں لائے۔ میاں نذیر حسین دہلوی نے تو وحدۃ الوجود کے حامی بزرگ شیخ ابن عربی کے مخالف کے ساتھ پندرہ دن تک مناظرہ جاری رکھا بالآخر مخالف کو ہم نوا بنا ہی لیا، مزید یہ کہ مصنف نے متعدد غیر مقلد لکھاریوں کی عبارات نقل کیں جن میں صراحتہً ابن عربی کو مخالفِ تقلید اور اہل حدیث بھی لکھ ہوا ہے۔

مصنف حفظ اللہ نے وحدۃ الوجود کے اثبات میں ان شخصیات کی عبارات بھی نقل کیں جنہیں غیر مقلدین بھی عموماً معزز و محترم سمجھتے ہیں مثلاً: امام غزالی، حضرت مجدد الف ثانی، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور شاہ اسماعیل شہید رحمہم اللہ۔ بلکہ اُن میں سے بعض کے متعلق تو غیر مقلدین کا دعویٰ ہے کہ وہ اہلِ حدیث تھے۔ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ اور خاص کر شاہ اسماعیل شہید کو تو کھلے عام اہلِ حدیث لکھ رکھا ہے۔

مصنف حفظ اللہ نے شطحیات اور غلبہ حال کے متعلق بھی وضاحت کی کہ شطحیات قابل مؤاخذہ نہیں اور غلبہ حال کی وجہ سے جو بات صادر ہو وہ بھی عفو ہے۔ ایسی چیزیں نہ تو قابل اقتداء ہوتی ہیں اور نہ قابلِ گرفت جیسا کہ خود بعض غیر مقلدین نے بھی اعتراف کیا ہے۔ مگر کیا کریں مخالف طبقہ شطحیات اور غلبہ حال والے پہلو سے صرف نظر کر کے اعتراض کر چھوڑتا ہے جو کہ غلط ہے۔

مصنف نے وحدۃ الوجود کے حوالہ سے غیر مقلدین کے متضاد خیالات بھی نقل کئے ہیں، کچھ کے نزدیک وحدۃ الوجود کفر ہے جبکہ بعض اسے نہ صرف صحیح سمجھتے بلکہ اس کے صحیح ہونے پر دلائل بھی دیتے ہیں۔

جس طرح ہر فن کی کچھ اپنی اصطلاح ہوتی ہیں، اسی طرح صوفیاء کی بھی اپنی اصطلاحات ہیں۔ اس لیے جس فن کا مسئلہ ہو اُس کی وضاحت اور اصطلاحی تعریف اُسی فن کی کتابوں سے نقل کرنی چاہیے۔ لیکن غیر مقلدین بات تو صوفیاء کی پیش کرتے ہیں مگر اُن کی بیان کردہ اصطلاح سے نظریں ہٹا کر اپنا من پسند

مطلب بیان کر کے اعتراض کر دیتے ہیں۔ مصنف حفظہ اللہ نے اس بات پہ روشنی ڈالی ہے کہ صوفیاء کی بات پیش کرتے ہو تو اس کی وضاحت بھی صوفیاء سے پیش کرو، صوفیاء کی اصطلاح کے برعکس نہ تو لغت کا سہارا لیں اور نہ خود سے اس کا من پسند مطلب بیان کریں۔

وحدۃ الوجود کے اثبات پر اس سے پہلے بھی کئی کتابیں لکھی گئیں، مگر اُن میں زیادہ تر بحث صوفیانہ اقوال کے پیشِ نظر ہے، مصنف حفظہ اللہ نے صوفیاء کے اقوال بھی درج کیے اور غیر مقلدین کے اعتراضات کا بھی جواب دیا۔ بلکہ خود غیر مقلدین کا وحدۃ الوجودی ہونا بھی نقل کیا۔ اس لیے یہ کتاب اُن کے لیے بھی مفید ہوگی جو نفس وحدۃ الوجود جاننا چاہتے ہیں اور اُن لوگوں کے لئے بھی تحفہ ہے جو غیر مقلدین کے وساوس سے پریشان ہیں۔ ہمیں اُمید ہے کہ یہ کتاب دونوں طبقوں کے لیے رہنما ثابت ہوگی بلکہ وحدۃ الوجود کو کفر کہنے والے غیر مقلدین کو بھی سوچنے اور نظرِ ثانی کی دعوت دے گی ان شاء اللہ۔

کتاب لکھنے کے آداب میں یہ بات شامل ہے کہ اگر کوئی حوالہ اصل کتاب کی بجائے کسی دوسری کتاب سے لیا ہو تو بحوالہ فلاں لکھ دینا چاہیے، یہ دیانت داری بھی ہے اور اگر بالفرض وہ حوالہ غلط ہو ثابت جائے تو غلطی ناقل کے سر نہیں لگے گی، اس کتاب میں بعض مقامات پر ایسے حوالے نظر میں آئے جہاں مصنف نے بات نقل کر کے بحوالہ فلاں لکھ دیا، ہمیں اُن کا یہ طرز پسند آیا ہے۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مصنف حفظہ اللہ کی اس کاوش کو شرف قبولیت دے اور ہمیں اُن کے علوم سے مستفید ہونے کی توفیق دے، آمین۔ آخر میں اہلِ خیر کو متوجہ کرنا چاہوں گا کہ حضرت مولانا عبدالرحمٰن عابد حفظہ اللہ جیسے محقق اور محنتی مصنفین کے ساتھ کتابوں کی اشاعت کے سلسلہ میں تعاون فرمائیں تا کہ ان کی علمی و تحقیقی کتب جلد سے جلد شائع ہوں اور لوگوں کے لیے اُن سے استفادہ کی شکل بن سکے، اُمید ہے کہ صاحبِ ثروت لوگ اس کارِ خیر میں ذوق وشوق سے حصہ لیں گے ان شاء اللہ۔

رب نواز عفا اللہ عنہ
مدیر اعلیٰ مجلہ الفتحیہ احمد پور شرقیہ
بروز منگل... ۲۵ر شوال ۱۴۴۳ھ... مطابق ۱۶ر مئی ۲۰۲۲ء
صرف میسج کے لیے 0307-4034570
یوٹیوب چینل Mufti Rabnawaz Official

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

# ﴿افتتاحی کلمات﴾

جب سے انسان آباد ہوئے تب سے اختلافات چلے آرہے ہیں، یہ کوئی انوکھی اور نادر بات نہیں، تعجب کی بات تب ہوتی ہے جب اختلاف علمی میدان سے نکل جائے اور ذاتیات پر اتر آئے اور جانب مخالف کی ذات پر کیچڑ اچھالا جائے بنا اُن کا کوئی مؤقف سمجھے جبکہ جانب مخالف اسے بہتان کہہ کر ان سے برأت بھی کریں اور پھر بھی خوانخواہ عقیدہ یا مسئلہ اُن پر تھوپا جائے اور سب وشتم کی بوچھاڑ کی جائے۔

## غیر مقلدین کی فتویٰ بازیاں:

بعض شر پسند عناصر نے اپنے بغض وعناد سے مجبور ہو کر اپنی فطری عادت کے مطابق خوانخواہ علماء دیوبند کثر اللہ سوادہم جیسی محققین وخیر خو . جماعت کو بدنام کرنے کی حسب استطاعت کوشش کی، کبھی بزرگوں کی کرامات دیکھ کر اُن پر علم غیب اور حاضر وناظر جیسے گمراہ کن عقائد کا فتویٰ لگایا، کبھی تصوف کی وجہ سے اُن پر ہندومت کے ٹھپے لگائے، کبھی امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی تقلید کرنے پر اُن کو مشرک کہا العیاذ باللہ، کبھی وحدۃ الوجود کی وجہ سے اُن پر حلول الوجود کا الزام لگایا، کبھی ترک رفع الیدین کی وجہ سے اُن پر خلاف سنت ہونے کے فتوے چسپاں کئے، کبھی ترک القرأۃ خلف الامام کے قائل ہونے کی وجہ سے اُن پر بے نمازی ہونے کا لیبل لگایا......الغرض کبھی ایک فتویٰ لگایا تو کبھی دوسرا فتویٰ۔

اسی طرح کے چند فتاویٰ جات ملاحظہ فرمائیں:

"مقلدین کے اہل العلم واشد رئیس فاسق تو یقیناً ہیں لیکن ان کے کفر میں شک ہے" (حقیقۃ التقلید واقسام المقلدین از امین اللہ پشاوری، اردو ص:۲۵۴، پشتو ص:۳۹۳)

"حنفیوں سے تو عیسائی اور مرزائی اچھے ہیں کہ کم از کم نسبت تو اپنے نبی کی طرف کرتے ہیں" (رسائل بہاولپوری ص:۳، حقانیت مسلک اہلحدیث ص:۳۸۱، اصلی اہلسنت ص:۳ از عبداللہ بہاولپوری)

"مقلدین مشرکین ہیں لہٰذا ان کے فوت ہو جانے کے بعد ان کو دعائے مغفرت نہ کرنی چاہیے" (سراج محمدی ص:۴۷)

"ہر مشرک پہلے مقلد ہوتا ہے پھر مشرک" (حقانیت مسلک اہلحدیث ص:۴۰۲)

